محکوم امر نوح تھی۔ اس نے بیت اللہ کا طواف کیا اور وہ مناسک حج کا آخری طواف نساتھا اور خدا نے کہا میرے بندے نوحؑ نے کشتی کو چھوڑ دیا۔ کہ اے پہاڑو۔ وہ تم میں سے کسی پہاڑ پر جا ٹھہرے۔ بلند پہاڑوں نے تکبر کیا اور اپنا سر فخر از راہ تکبر ابھارا اور جودی نے جو عراق عرب کا سب سے چھوٹا پہاڑ ہے تواضع کا اظہار کیا۔ پس نوحؑ کی کشتی نے اپنے سینے کو اسی پہاڑ سے ٹکرایا۔ نوحؑ نے بزبان سریانی بارگاہ الٰہی میں عرض کی۔ خداوندا مجھے غرق ہونے سے بچالے۔ ابوبصیر کہتے ہیں کہ میرا گمان یہ کہ امام علیہ السلام نے اپنی امامت اور عبداللہ افطح کے غلط دعوے کی طرف اشارہ کیا۔

١٣ ـ عَنْهُ، عَنْ عدَّةٍ مِنْ أَصْحابِهِ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَسْباطٍ، عَنِ الْحَسَنِ بْنِ الْجَهْمِ، عَنْ أَبِي الْحَسَنِ الرِّضا عليه السلام قالَ: التَّواضُعُ أَنْ تُعْطِيَ النّاسَ ما تُحِبُّ أَنْ تُعْطاهُ.

وَفي حَديثٍ آخَرَ قالَ: قُلْتُ: ما حَدُّ التَّواضُعِ الَّذي إِذا فَعَلَهُ الْعَبْدُ كانَ مُتَواضِعاً؟ فَقالَ: التَّواضُعُ دَرَجاتٌ مِنْها أَنْ يَعْرِفَ الْمَرْءُ قَدْرَ نَفْسِهِ فَيُنْزِلُها مَنْزِلَتَها بِقَلْبٍ سَليمٍ، لايُحِبُّ أَنْ يَأْتِيَ إِلىٰ أَحَدٍ إِلاَّ مِثْلَ ما يُؤْتىٰ إِلَيْهِ، إِنْ رَأىٰ سَيِّئَةً دَرَأَها بِالْحَسَنَةِ، كاظِمُ الْغَيْظِ، عافٍ عَنِ النّاسِ، وَاللهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنينَ.

۱۳۔ فرمایا امام رضا علیہ السلام نے تواضع یہ ہے کہ تم لوگوں کو وہ عطا کرو جسے تم چاہتے ہو کہ کوئی تم کو عطا کرے راوی کہتا ہے میں نے پوچھا حد تواضع کیا ہے؟ جس کے کرنے پر بندہ عرف عام میں متواضع سمجھا جائے۔ فرمایا تواضع کے درجات ہیں ان میں ایک یہ ہے کہ انسان اپنے نفس کی قدر جان کر سچے دل سے اپنے کو اس منزلت سے پست تر دکھائے اور یہ بات پسند کرے کہ دوسروں کو وہی ملے جس کو وہ اپنے لئے چاہتا ہے اور اگر کسی سے برائی دیکھے تو اس کا بدلہ نیکی سے دے، غصہ کا پینے والا قصور کا معاف کرنے والا ہے اور اللہ احسان کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

(ختم شد)